# عقد ثریا

## (تذکرہ فارسی گویاں)

تالیف

**غلام ہمدانی مصحفی**

مرتبہ

**بابائے اردو ڈاکٹر مولوی عبدالحق**




شائع کردہ

انجمن ترقی اردو پاکستان

بابائے اردو روڈ۔ کراچی نمبر ۱

# عقدِ ثریّا

(تذکرہ فارسی گویاں)

تالیف

غلام ہمدانی مصحفی

مرتبہ

بابائے اردو ڈاکٹر مولوی عبدالحق

شائع کردہ

انجمن ترقی اردو پاکستان، بابائے اردو روڈ۔ کراچی ۔ ۱

جمیل الدین عالی
معتمد اعزازی

# حرفے چند

مصحفی کا تذکرہ شعرائے فارسی موسومہ "عقدِ ثریا" ۱۹۳۴ء میں انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد (دکن) سے شائع ہوا تھا۔ نہیں معلوم کن اسباب کی بناء پر مصنّف تذکرہ کے علاوہ کسی اور کا کلام، نمونے کے طور پر پیش نہیں کیا گیا تھا۔ اب اشاعتِ ثانی کی نوبت آئی تو متن پر نظرِ ثانی کے ساتھ شامل تذکرہ شعرا کے کلام کا کچھ نمونہ دستیاب تذکروں سے ذیلی حواشی میں درج کر دیا گیا ہے۔ ہم یہ تو نہیں کہہ سکتے کہ شعرا کا جو کلام نمونے کے طور پر حواشی میں درج کیا گیا ہے وہ وہی ہے جو تذکرے کے اصلی نسخے میں تھا۔ البتہ ان اشعار سے ان شعرا کے کلام کا تھوڑا بہت اندازہ ہو سکتا ہے۔ قارئین کو اگر زیادہ کلام دیکھنا مقصود ہو تو محوّلہ تذکروں سے مل سکتا ہے۔

موجودہ اشاعت کی ترتیب اور کلام کے انتخاب کے لیے ادارہ جناب افسر صدیقی صاحب کا ممنون ہے۔

# فہرست

# مقدمہ

اُردو شاعری کا ستارہ اُس وقت چمکا جب کہ سلطنتِ مغلیہ کا آفتابِ اقبال گہنا رہا تھا۔ رفتہ رفتہ شاعری ایک پیشہ ہوگئی اور اُس عہد کے باکمال سخنور اپنے متاعِ ہُنر کو دربدر لیے پھرتے تھے کہ شاید کوئی قدر دان مل جائے۔ مصحفی ان سب میں زیادہ بدنصیب تھا۔

نام غلام ہمدانی ولد ولی محمد ابن درویش محمد، مصحفی تخلص[1]، وطن امروہہ اور مولد اکبر پور[2]۔

مولانا حسرت موہانی نے اپنے تذکرے میں سنہ پیدائش ۱۱۶۴ھ لکھا ہے لیکن یہ صحیح نہیں معلوم ہوتا۔ مصحفی اپنے تذکرہ ریاض الفصحا میں اپنے حالات کے آخر میں لکھتے ہیں کہ اس وقت میری عمر ۸۰ برس کی ہے۔ یہ تذکرہ ۱۲۲۱ھ میں شروع ہوا اور ۱۲۳۶ھ میں اختتام کو پہنچا۔ اس حساب سے اُن کی پیدائش ۱۱۴۱ھ اور ۱۱۵۶ھ کے درمیان واقع ہوتی ہے۔

ابتدائی تعلیم مکتب میں امروہہ ہی میں ہوئی اس کا اشارہ انھوں نے سید محمد زمان زمآن تخلص ساکن امروہہ کے حال میں کیا ہے[3]۔ اسی ضمن میں اپنے استاد کا بھی ذکر کر گئے ہیں لیکن نام نہیں لکھا۔ اصل تعلیم دلّی میں ہوئی۔ چنانچہ ریاض الفصحا میں لکھتے ہیں کہ فارسی اور اُس کی نظم و نثر کی تکمیل تیس سال کی عمر میں شاہجہاں آباد میں ہوئی۔ جن دنوں میں جلاوطن ہو کر اس دیار میں تازہ تازہ پہنچا تو علم عربی یعنی طبیعیات، الہیات اور ریاضی مولوی مستقیم ساکن گوپامؤ شاگرد مولوی حسن خواجہ تاش مولوی مبین عالم العلما سے حاصل کی اور میبذی اور صدرا پڑھا۔ قانونچہ کا درس مولوی منظہر علی سے لیا جو صرف و نحو میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ آخر عمر میں عربی ادب اور تفاسیر

---

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۲۴۷۔

(۲) تذکرہ میر حسن صفحہ ۱۹۰۔

(۳) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۱۱۰۔ نیز دیکھو صفحہ ۲۲۷ حال مخزول و صفحہ ۱۳۸۔ حال شہید۔ (تذکرہ ہندی گویان)

قرآن مجید کا مطالعہ کیا۔ لکھتے ہیں کہ عربی سے نابلد ہونے کا جو نقص تھا وہ میں نے اس شہر میں پہنچ کر رفع کر دیا۔ دوسرا نقص علم عروض و قافیہ کی ناواقفیت تھی۔ اس کی تلافی بھی میں نے چند روز میں اساتذہ کی تصانیف کا مطالعہ کر کے کر لی اور خود اس فن میں ایک رسالہ لکھا جس کا نام "خلاصۃ العروض" تھا۔

مصحفی نے اپنے استاد کا کہیں نام نہیں بتایا اور نہ کہیں اس کا ذکر کیا ہے۔ کسی اور تذکرے میں بھی اُس کا نام و نشان نہیں ملتا۔ البتہ صاحب "سراپا سخن" نے اُن کے اُستاد کا نام امانی لکھا ہے[1]۔ لیکن یہ نہ معلوم ہوا کہ یہ کون تھے، کہاں کے رہنے والے تھے اور کس قماش کے شخص تھے۔

اس پر سب تذکرہ نویسوں کا اتفاق ہے کہ ابتدائے شباب ہی میں وہ دلّی چلے آئے تھے اور وہیں اُن کی تعلیم و تربیت ہوئی اور وہیں اُن کی شعر و شاعری چمکی۔ دلّی سے انہیں خاص محبت تھی، اس کا ذکر اپنے تذکرہ میں جگہ جگہ بڑے شوق سے کرتے ہیں۔ وہاں کے مشاعروں، ملاقاتوں اور یارانِ عزیز کا ذکر خیر آپ اس تذکرے میں جا بجا پائیں گے۔

دلّی کہیں ہیں جس کو زمانے میں مصحفی — میں رہنے والا ہوں اُسی اُجڑے دیار کا

یہ وہ زمانہ تھا کہ گئی گذری حالت پر بھی دلّی کا ہونا یا دلّی سے منسوب ہونا یا وہاں کی بود و باش، تہذیب و شائستگی اور زباندانی کا تمغہ سمجھی جاتی تھی۔ اسی بنا پر تو انہوں نے اپنے بعض حریفوں پر چوٹ کی ہے۔

بعضوں کا گماں ہے کہ ہم اہل زباں ہیں — دلّی نہیں دیکھی ہے زباندان یہ کہاں ہیں

مصحفی نے اپنے بزرگوں کا پیشہ "نوکریِ خانۂ بادشاہ" لکھا ہے۔ لیکن جب سلطنت کے کاروبار میں خلل واقع ہوا تو ان کا روزگار بھی درہم برہم ہو گیا۔ میر حسن اپنے تذکرے میں لکھتے ہیں کہ ان کی بسر اوقات تجارت[2] پر تھی۔ مصحفی نے اپنے حال میں اس کا کہیں ذکر نہیں کیا لیکن

---

(۱) ص ۵۴۔
(۲) تذکرہ میر حسن صفحہ ۱۹۰۔ سبزنگر نے بھی بحوالہ عشقی اس کی تائید کی ہے۔

دلی کے قیام کے ذکر میں جو چند جملے ضمناً اُن کی قلم سے نکل گئے ہیں اس سے یہ قیاس ہوتا ہے کہ امیر حسن کا خیال صحیح ہے کہ اُس زمانے میں اُن کی گزران تجارت ہی پر تھی لکھتے ہیں۔

"میں شاہجہاں آباد میں بارہ سال تک دور نواب نجف خان مرحوم میں گوشہ عزلت میں رہا اور اس افراتفری کے زمانے میں تلاشِ معاش کے لئے کسی کے دروازے پر نہیں گیا۔"(۱)

اس سے قیاس ہوتا ہے کہ دلی میں وہ اپنی معاش اپنے دست و بازو سے کماتے تھے اور کسی کے دستِ نگر نہ تھے۔

اگرچہ بقول خود وہ دہلی میں بارہ سال تک عزلت گزیں رہے لیکن اس پر بھی مشاعروں کی شرکت، شعر و شاعری کا چرچا برابر جاری رہا اور خود بھی اپنے ہاں مشاعرے ترتیب دیتے رہے(۲) اور اُس وقت بھی اُن کی شاعری اس درجے کی سمجھی جاتی تھی کہ لوگ اُن کے شعر سننے کے لئے اُن کے مکان پر حاضر ہوتے تھے۔(۳)

دلی کا رنگ بدلا ہوا تھا، حالات نامساعد تھے۔ بسر اوقات کے ذرائع تنگ ہو رہے تھے، ناچار اپنے دوسرے معصروں کی طرح دل پر پتھر رکھ کر دلی کو خیرباد کہا اور وادی غربت میں قدم رکھا۔ دلی کی حالت اُس وقت کیسی ہی ہو، اُس کا چھوڑنا کچھ آسان نہ تھا۔ وطن تو خیر سب ہی کو عزیز ہوتا ہے مگر اس میں کچھ ایسی کشش تھی کہ باہر سے بھی جو لوگ وہاں آگئے تھے انہیں وہ وطن سے زیادہ عزیز ہو گئی تھی۔ پیٹ بڑا ظالم ہے اُس کی خاطر یہ مفارقت بھی گوارا کرنی پڑی۔ لیکن مرتے دم تک اس کا داغ دل سے نہ مٹا اور جب تک رہے اور جہاں رہے اُس کی صحبتوں اور خوبیوں پر مٹے رہے اس

---

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۲۴۷

(۲) تذکرہ ہندی گویان، حال اسد صفحہ ۱۶، امین صفحہ ۲۰، فراق صفحہ ۱۵۷، شتاق صفحہ ۲۱۷، مختر صفحہ ۲۲۴، نالاں صفحہ ۲۶۱، نصیر صفحہ ۲۶۱، ہاتف صفحہ ۲۷۰۔ نیز دیکھو عمدہ منتخبہ و مجموعہ نغز۔

(۳) دیکھو تذکرہ ہندی گویان ذکر عاقل صفحہ ۱۵۱

مقام پر ایک بات غور و تامل کے قابل ہے یہ لوگ جہاں جہاں گئے (مثلاً فرخ آباد، عظیم آباد اور خاص کر لکھنؤ) وہاں والوں نے انہیں سر آنکھوں پر بٹھایا، عزت و حرمت سے پیش آئے۔ آسائش پہنچائی۔ مسافر نہیں مہمانِ عزیز سمجھا اور وہ خدمت کی کہ غربت کی کلفت دلوں سے محو ہو گئی۔ آج کل یہ حال نہ تھا کہ کوئی بھولا بھٹکا باکمال آگیا تو سمجھے کہ غنیم چڑھ آیا۔

مصحفی دلی سے آنولہ اور ٹانڈہ پہنچے۔

جب میکدہ چھٹا تو رہی کیا جگہ کی قید مسجد ہو، مدرسہ ہو، کوئی خانقاہ ہو

ٹانڈے میں نواب محمد یار خاں امیر خلف نواب علی محمد خاں، صاحب ذوق اور قدر شناس امیر تھے، شاعروں کا اُن کے ہاں اچھا خاصا جمگھٹا تھا۔ فدوی لاہوری، میر محمد نعیم نعیم، پروانہ علی شاہ، پروانہ، میاں عشرت حکیم کبیر، محمد قائم وغیرہ مجلس شعر و سخن کے رونق افروز تھے۔ میاں مصحفی بھی شریک صحبت ہو گئے۔ نواب نے میر سوزا اور مرزا محمد رفیع سودا کو بھی خط لکھ کر بھیجا اور اپنے ہاں بلایا، وہ اُس زمانے میں مہربان خاں رند کی سرکار میں ملازم تھے، فرخ آباد کو چھوڑنا گوارا نہ کیا۔ لیکن یہ مجلس زیادہ مدت جمنے نہ پائی۔ سکرتال کی لڑائی (۱۸۵اھ) میں نواب ضابطہ خاں کو شاہ عالم نے مرہٹوں کی امداد سے ایسی شکست دی کہ ٹانڈے کی امارت درہم برہم ہو گئی۔ بیچارے فلک زدہ شاعروں کا وہاں کوئی ٹھکانا نہ رہا اور منتشر ہو گئے۔

مصحفی ٹانڈے سے ۱۸۵اھ کے لگ بھگ لکھنؤ پہنچے۔ یہ نواب شجاع الدولہ کا زمانہ تھا۔ سودا وہاں پہلے سے موجود تھے۔ اُن سے اور بعض مشہور شعرا سے ملاقات ہوئی۔ ابھی سال بھر ہی رہنے پائے تھے کہ طبیعت اچاٹ ہوئی اور پھر دلی کا رُخ کیا۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ وہاں کوئی سرپرست اور قدردان نہ ملا اور روزگار کی کوئی صورت نہ نکلی۔ لیکن دلی میں کیا رکھا تھا، حالت پہلے سے بھی بدتر تھی۔ آخر تھوڑے دنوں کے بعد ہی دوبارہ لکھنؤ پہنچے۔

لکھنؤ پہنچ کر چند روز صبا (لالہ کانجی مل، کالیتھ سکسینہ) کے ہاں قیام[1] رہا۔ اس کے بعد

---

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۲۱

چندے میر محمد نعیم خاں کی رفاقت میں رہے۔ پھر مرزا زین العابدین عرف مرزا مینڈو سرِ تخلص (فرزند نواب سالار جنگ) نے جو اردو شاعری کے بڑے دلدادہ تھے بہ سلسلۂ شاعری اپنی رفاقت و مصاحبت میں لے لیا۔ مصحفی لکھتے ہیں کہ بڑی عزت سے پیش آتے تھے اور شعر و سخن میں مشورہ کرتے تھے۔ چار سال تک یعنی ۱۲۰۵ھ تک انہیں کے پاس رہے۔(۲)

دلی کے شاہزادے، شاہ عالم کے بیٹے مرزا سلیمان شکوہ اس زمانے میں لکھنؤ میں تھے۔ صاحب عالم نے لکھنؤ کی سرزمین پر چھوٹی سی دلی بسا رکھی تھی اور سارا ٹھاٹ وہی قائم کر رکھا تھا۔ دلی سے جو جاتا پہلے اُن کی سرکار میں اپنا ٹھکانا ڈھونڈھتا۔ شعر و سخن سے ذوق رکھتے تھے اور شعرا اور اہل کمال کے قدردان تھے۔ انشا، جرأت، سوز، مصحفی وغیرہ انہیں کے دربار میں ملازم تھے یا انعام و اکرام سے سرفراز ہوتے تھے۔ بارہ سو سات آٹھ ہجری میں مصحفی بھی میر انشاء اللہ کی وساطت سے اس دربار میں داخل ہوئے(۳)

ہمارے درباروں میں حسد و رشک، رقابت و غمازی اور سازو باز کی گرم بازاری ہمیشہ رہی ہے۔ ہر منہ چڑھا مصاحب دوسرے کے اکھاڑنے اور اپنے جمانے کی فکر میں رہتا ہے اور اس میں وہ عیاریاں اور افترا پردازیاں، حرفتیں اور جدتیں کام میں لائی جاتی ہیں کہ عقل حیران رہ جاتی ہے۔ انشا، جرأت اور مصحفی خواجہ تاش اور ہم پیشہ تھے۔ اول اول شاعرانہ چشمک رہی، بعد میں بڑھتے بڑھتے نوبت جنگ و جدل اور فحش اور پھکڑ تک پہنچ گئی۔ ان ہزلیات میں مصحفی اور انشا نے وہ وہ کیچڑ اچھالی ہے کہ حیا اور غیرت کی آنکھیں نیچی ہو جاتی ہیں۔ سید انشا بے حد ظریف ٹھٹھول اور بے چین طبیعت کے تھے اور اس پر ذہانت اور غضب تھی مصحفی نجینا اور پرانے استاد تھے ساتھ شاگردوں کا لشکر تھا۔ انشا کی زیادتیاں گوارا نہ ہوئیں، ترکی بہ ترکی جواب دینے لگے۔ غرض ایک ہنگامہ برپا ہو گیا جس کے مزے صاحبِ عالم اور نواب بھی لینے لگے اور شہر والوں کو ایک دل لگی

---

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۲۵۔ (۲) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۱۱۸

(۳) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۱۲۱۔ آزاد نے جو یہ لکھا ہے کہ مصحفی پہلے سے دربار میں تھے اور انشا بعد میں آئے صحیح نہیں

ہاتھ آ گئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ انشا اپنی طراری، تیزی اور رسوخ سے بازی لے گئے۔ اور مصحفی کو خفت نصیب ہوئی۔ صاحب عالم کی نظریں ان کی طرف سے پھر گئیں، تنخواہ میں بھی تخفیف ہوئی اور آخر میں قطع تعلق کر کے خانہ نشین ہو گئے۔ اپنی تنخواہ کا ذکر کس حسرت سے کیا ہے:۔

چالیس برس کا ہی ہے چالیس کے لائق — تھا مرد معمر کہیں دس بیس کے لائق
اے وائے کہ پچیس سے اب پانچ ہیں اپنے — ہم بھی کبھی روزوں میں تھے پچیس کے لائق
استاد کا کرتے ہیں امیر اب کے مقرر — ہوتا ہے جو در ماہہ کہ سائیس کے لائق

مصحفی طبیعت کے بہت نیک اور مرنج و مرنجان شخص تھے۔ اُن کے ہمعصر تذکرہ نویسوں نے اُن کے مزاج اور اخلاق کی بہت تعریف کی ہے اور اُنہیں خلیق، متواضع، مسکین وضع، مسکین نہاد اور نیک سیرت لکھا ہے[1]۔ وہ کبھی درباری شاعروں سے نہ الجھتے۔ لیکن جب دوسری طرف سے چھیڑ شروع ہوئی تو اُس کے جواب میں خاموش رہنا ممکن نہ تھا۔ کچھ تو شاعری کا گھمنڈ، کچھ درباری حالات اور اس پر شاگردوں کی شہ نے معاملہ کہیں سے کہیں پہنچا دیا۔

یہ حالات اُس زمانے کی معاشرت پر دھندلی سی روشنی ڈالتے ہیں۔

مصحفی کی زندگی پریشان حالی، تنگدستی اور عسرت میں گزری۔ اگرچہ کئی امیروں کی رفاقت اور صحبت رہی اور شاگرد بھی اُن کے کثرت سے ہوئے جن میں بڑے بڑے لوگ بھی تھے مگر کبھی فراغ بالی اور معاش کی طرف سے اطمینان نصیب نہ ہوا۔ علی لطف صاحب گلشن ہند نے ان کے احوال میں صحیح لکھا ہے "برسوں سے اوقات لکھنؤ میں بسر کرتا ہے۔ ضیق معاش تو وہاں ایک مدت سے نصیب اہل کمال ہے اسی طور پر درہم برہم اس غریب کا بھی احوال ہے"۔ آخر میں یہ حال ہو گیا تھا کہ یا تو سعادتمند شاگرد اُن کی مدد کرتے تھے یا غزلیں بیچ بیچ کے اپنی بسر اوقات کرتے تھے۔ اس طرح کلام کا بہت سا حصہ دوسروں کی قسمت میں آ گیا۔

---

(۱) دیکھو ذکر مصحفی تذکرہ قدرت اللہ شوق تذکرہ قدرت اللہ قاسم اور عمدۂ منتخبہ ہیں۔

مصحفی نے عمر بھی بہت پائی، پُرانے اُستاد جنہوں نے اردو کی بنیادوں کو مضبوط کیا اور نئی پود جس نے آگے چل کر بڑا نام پایا، سب کو دیکھا، پرکھا اور اکثر اُن کے سامنے چل بسے۔ وفات کا صحیح سنہ معلوم نہ ہوسکا۔ تذکرہ ریاض الفصحا میں جس کا سنہ اختتام ۱۲۳۶ھ ہے لکھتے ہیں کہ اس وقت میری عمر اسّی سال کی ہے۔ شیفتہ نے اپنے تذکرہ میں لکھا ہے کہ آج کے دن مصحفی کیرے دس سال ہوتے ہیں۔ یہ تذکرہ ۱۲۵۰ھ میں لکھا گیا، اس حساب سے اُن کا سنہ وفات ۱۲۴۰ھ ہوا، اور عمر چوراسّی سال کی۔

مصحفی کے استاد ہونے میں شبہ نہیں۔ بڑے مشاق اور پختہ گو شاعر تھے۔ آٹھ دیوان، متعدد قصائد اور مثنویاں اُن کی تصنیف سے اب تک باقی ہیں۔ علاوہ اس ضخیم کلام کے شعرا کے تین تذکرے بھی اُن کی بڑی یادگار ہیں جو اب تک گمنامی میں پڑے ہوئے تھے۔

سب سے پہلا تذکرہ فارسی گو شعرا کا ہے جس کا نام عقد ثریا ہے۔ اس میں تین قسم کے شعرا کا ذکر ہے۔ اول شعرائے ایران جو ہندوستان میں کبھی نہیں آئے۔ دوسرے وہ شعرائے ایران جو ہندوستان آئے۔ تیسرے ہندوستانی فارسی گو شاعر۔ دوسرا تذکرہ اردو کہنے والے شاعروں کا ہے تیسرے تذکرے کا نام ریاض الفصحا ہے۔ اس تذکرے کی ضرورت یوں پیش آئی کہ جن لوگوں کے نام پہلے تذکرے میں لکھنے سے رہ گئے تھے اُن کا ذکر اس میں کیا گیا ہے۔

ان تینوں میں تذکرہ نمبر ۲ یعنی تذکرۂ ہندی اصل ہے، باقی دو کو اُس کا تکملہ سمجھنا چاہئے یہ تذکرہ جیسا کہ خود مصحفی نے لکھا ہے۔ میر مستحسن خلیق خلف میر حسن کی فرمائش سے تحریر میں آیا اور عہد فردوس آرامگاہ (محمد شاہ بادشاہ) سے شاہ عالم بادشاہ کے زمانے تک کے شعرا کا حال درج ہے۔ بعض متقدم شعرا کے حالات تیمناً لکھ دئے گئے ہیں لیکن زیادہ تر اس میں معاصرین ہی کا ذکر ہے[1]۔

مصحفی کا زمانہ معمولی نہیں تھا۔ یہ اردو زبان کی ترقی و فروغ کا نہایت ممتاز دور ہے۔

---

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۳، ۴

اگرچہ فارسی کا رواج عام تھا، مکتبوں اور مدرسوں میں فارسی کی تعلیم برابر جاری تھی، فارسی کا پڑھنا علم و فضل ہی کے لئے نہیں بلکہ تہذیب و شائستگی کے لئے لازم خیال کیا جاتا تھا۔ لوگ فارسی شعر و سخن کے ایسی ہی دلدادہ تھے جیسے اکبر و جہانگیر کے زمانے میں۔ اس کا ایک بڑا ثبوت یہ ہے کہ یہی تذکرے جو اُردو شعرا کے ہیں فارسی میں لکھے گئے۔ اس سے پہلے اور بعد بھی بہت سے تذکرے جو اردو شاعروں کے لکھے گئے فارسی میں ہیں۔ لیکن اردو زبان رفتہ رفتہ زور پکڑتی جاتی تھی اور مصحفی کے زمانے میں تو اُس نے یہ قوت حاصل کر لی تھی کہ ہمارے مستند شاعر فارسی کو چھوڑ کر اُردو کی طرف مائل ہو رہے تھے۔ خود مصحفی جو فارسی میں بھی شعر کہتے تھے اور فارسی کے دو دیوان مرتب کر چکے تھے جن میں سے ایک نظیری نیشاپوری کے جواب میں ہے، اپنے حال میں لکھتے ہیں "بمقتضائے رواجِ زمانہ آخر کار خود را مصروف بہ ریختہ گوئی داشتہ برائے این کہ رواجِ شعر فارسی در ہندوستان بہ نسبت ریختہ کم است و ریختہ ہم فی زمانا بہ پایۂ اعلیٰ فارسی رسیدہ (بلکہ از و بہتر گردیدہ)[1]"۔ اس سے بڑھ کر کوئی اور مستند شہادت نہیں ہو سکتی۔ اور حقیقت بھی یہی ہے کہ اس دور میں اُردو کے ایسے بلند پایہ شاعر ہوئے ہیں جن کی بدولت اُردو نے وہ فروغ حاصل کیا کہ ہندوستان میں فارسی شاعری کا خاتمہ ہو گیا۔ یہ وہ لوگ تھے جنہوں نے اُردو میں لطافت و شیرینی، قوت اور وسعت پیدا کی اور اُس کی بنیادوں کو مضبوط کیا۔ اُن کی زبان اور کلام کا اثر اب تک باقی ہے اور باقی رہے گا۔

مصحفی کی حاتم سے لے کر نصیر دہلوی تک ذاتی ملاقات تھی۔ بعض اُن میں سے بزرگ تھے جیسے حاتم، خواجہ میر درد، میر، سودا، فغاں وغیرہ۔ بعض ہم عمر اور ہمعصر تھے مثلاً قائم، جرأت، سوز، بقا، انشا، حسن، حسرت وغیرہ۔ بعض نو مشق تھے اور نام پیدا کر رہے تھے جیسے آتش، ناسخ، نصیر، رنگین، ممنون، طپش، خلیق، افسوس وغیرہ وغیرہ۔ شاگرد بھی مصحفی کے اس کثرت

(۱) تذکرۂ ہندی گویان صفحہ ۲۴۸۔ قوسین کے الفاظ ایک نسخہ میں ہیں دوسرے میں نہیں۔

سے تھے کہ پرانے اساتذہ میں شائد ہی کسی کے ہوں چنانچہ خود فرماتے ہیں سو

شاگرد تازہ از پس شاگرد می رسد          یعنی رجوع خلق بسوبت ہماں کہ بود

ان میں سے بعضوں نے بہت نام پایا مثلاً ضمیر، خلیق، رنگین، پروانہ، تنہا اور منتظر اور گرم وغیرہ اُن کے خاص اور عزیز شاگرد تھے۔ اکثر کا حال ان تذکروں میں موجود ہے ان تذکروں میں اکثر شعرا ایسے ہیں جن سے مصحفی ذاتی طور پر واقف تھے یا اُن سے دوستانہ تعلقات تھے۔ جن کو نہیں جانتے تھے اُن کے متعلق صاف لکھ دیا ہے کہ میں نہیں جانتا۔

مصحفی نے اپنے تذکرے صاف اور سیدھی زبان میں لکھے ہیں، تکلف اور تصنع اور عبارت آرائی سے کام نہیں لیا۔ کہیں بے جا طول نہیں دیا، جو حالات جس کسی کے معلوم تھے مختصر طور پر صاف صاف لکھ دئے ہیں۔ انہیں حالات کے ضمن میں کہیں کہیں اُس زمانے کی شعر و شاعری اور اردو ادب کے آثار چڑھاؤ کی کیفیت بھی معلوم ہو جاتی ہے۔ مثلاً حاتم کے ذکر میں اُن کی زبانی ولی کے دیوان کا شاہجہاں آباد میں آنا، لوگوں میں اُس کا چرچا ہونا، بعض صاحبوں کا ایہام گوئی پر اردو شاعری کی بنیاد رکھنا چند سطروں میں خوبی سے بیان کیا ہے۔ اُسی کے ساتھ حاتم کی بزرگی، اُن کے دیوان زادے اور حکیمت استادی کا تذکرہ بھی اپنے انداز میں خوب لکھا ہے۔ دہلی اور لکھنؤ میں مشاعروں کی حالت، اپنے مشاعرے کا ذکر بعض نامور اور معاصر شعرا کی ملاقات کا حال جگہ جگہ لکھتے گئے ہیں۔ ایک جگہ مشاعروں کے متعلق لکھا ہے کہ تجربہ میں آیا ہے کہ ایسی مجلسیں ایک سال سے زیادہ نہیں رہنے پاتیں، ضرور کوئی نہ کوئی تفرقہ اور خلل پیدا ہو جاتا ہے۔[۲]

وہ اپنے تذکروں میں شعرا کے کلام کے متعلق رائے لکھتے ہیں لیکن اُس میں

---

(۱) صفحہ ایک (۲) حالب شیخ مغل خاں (تذکرہ ثانی)

تنقیدی حیثیت بہت کم ہوتی ہے۔ تاہم بعض نامور شعراء کے متعلق ان کی رائیں خاص وقعت رکھتی ہیں۔ مثلاً سودا کے تذکرے میں اگرچہ پورا ایک صفحہ بھی نہیں لکھا لیکن جو کچھ لکھا ہے اُس میں اُن کے کمال اور سیرت کی تصویر کھینچ دی ہے۔ نکتہ چینوں کے اعتراضات بیان کرنے کے بعد لکھتے ہیں "غرض ہرچہ بود، در روانیِ طبع نظیر خود نہ داشت"۔ اور آخر میں کہتے ہیں "نقاشِ اولِ قصیدہ در زبان ریختہ اوست، حالا ہرکہ گوید پیرو و متبعش خواہد بود۔"

مظہر جان جاناں کی نسبت فرماتے ہیں کہ "در دورِ ایہام گویان اول کسے کہ شعر ریختہ بہ تتبع فارسی گفتہ اوست۔" آخر میں لکھتے ہیں "فی الحقیقت نقاشِ اولِ ریختہ بایں دتیرہ باعتقاد فقیر مرزاست، بعدہ تتبعش بہ دیگراں رسیدہ۔"

سودا سے مقابلہ کرنے کے بعد جس کا رواج اُس وقت عام تھا اور جس کا اثر اب بھی باقی ہے۔ میر صاحب کی نسبت فرماتے ہیں "غرض ہرچہ ہست استادیٔ ریختہ برو مسلم است ..... ہمہ ریختہ گویان ہند سند از کلامش می آرند و اورا دریں فن مستثنیٰ می دانند و الحق چنیں است۔"

یقینؔ کے کلام کے متعلق بھی قریب قریب وہی رائے ظاہر کی ہے جو مظہر جان جاناں کے حق میں لکھی ہے۔ آخر یقین ہیں تو مظہر ہی کے تربیت یافتہ۔ کہتے ہیں کہ "در دورۂ ایہام گویان اول کسے کہ ریختہ راشستہ و رفتہ گفتہ ایں جوان بود، بعد ازاں تتبعش بدیگراں رسیدہ۔"

مصحفی پہلے شخص ہیں جنہوں نے میر حسن کی مثنوی کی سچی تعریف کی ہے "در مثنویِ آخر کہ سحر البیان نام دارد ید بیضا نمودہ۔ الحق کہ کار کارِ اوست۔ قطع نظر از بلاغتِ شاعری زبانش بسیار بامزہ وشیریں و عالم پسند افتادہ۔"

ہمعصروں کے کلام کے متعلق صحیح رائے کا ظاہر کرنا آسان نہیں، اور خاص کر ایسے لوگوں کے متعلق جن سے آویزش اور چشمک رہی ہو۔ انشاء اللہ خاں اور اُن میں کیا کچھ نہیں گزری تھی اور ان بزرگوں نے کون سی بات تھی جو اٹھا رکھی تھی۔ اس پر بھی جب

وہ انشا کا حال لکھنے بیٹھے تو سچی تعریف اور بے لاگ رائے ظاہر کرنے میں کوتاہی نہیں کی۔ اُن کی ہمہ زبانی اور خاص کر فارسی دانی کی تعریف کی ہے انشا نے مثنوی شیر برنج مولانا بہار الدین آملی کی مثنوی نان وحلوا کے جواب میں لکھی اُس کی نسبت لکھتے ہیں "بسیار لطفا گفتہ داد فصاحت زبان فارسی دروداده"۔ اُن کے اُردو کلام کے متعلق یہ فقرہ لکھا ہے "اگرچہ ہمہ کلامش در عالم ظرافت، خالی از کیفیتے نیست امانچہ از اشعار سادہ اش انتخاب فقیر افتادہ انیست"۔ اُن کے کلام کا انتخاب بھی بہت اچھا کیا ہے۔ انتقال کے بعد بھی انہیں یاد کیا ہے سو

مصحفی کس زندگانی پر بھلا میں شاد ہوں ۔ یاد ہے مرگ قتیل و مردنِ انشا مجھے

بقا سے مصحفی کے دوستانہ تعلقات تھے اور وہ اُس کے خلق وظرافت اور قناعت کی تعریف کرتے ہیں لیکن کلام کے متعلق صاف لکھ دیا ہے کہ "در قصیدہ ید طولی دارد اما در گفتن غزل بطی است"

آتش اُن کے شاگرد تھے، اُن کے متعلق کیا صحیح رائے دی ہے "اگر عمرش وفا کردہ وچندیں سال بریں دتیرہ رفت وفکر متینش را مانعے در پیش نیاید یکے از بے نظران روزگار خواہد شد"

رنگین بھی اُن کے شاگرد تھے کیا خوب کہا ہے کہ "ہر چند چنداں بہرہ از علم ندارد لما ذکاوت طبعش بر صاحب علمان غالب"۔ رنگین نے اپنا دیوان اصلاح کے لئے پیش کیا شروع سے آخر تک دیکھ کر فرمایا "کلامش بسیار کم اصلاح بر آمدہ"۔ اصل رائے یہ ہے "چوں مزاجش عشق باز افتادہ، اکثر قطعہائے خوب خوب وغزل ونامہ ہائے نغز نغز بہ سلکِ نظم کشید"۔

ناسخ کی نسبت ایک جگہ فرماتے ہیں "تلاش ہائے معانی تازہ می کند"۔ ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں "بہ معنی بندیٔ تازہ علمِ استادی برافراشتہ"۔ لیکن مصحفی اس قسم کی شاعری کو جس میں معنی بندی اور "اشعار خیالی" زیادہ ہوتے ہیں پسند نہیں کرتے تھے۔(۱)

---

(۱)، دیکھو ذکر واجد تذکرہ ثانی۔

مصحفی کے تذکروں میں بیسیوں ہندو شاعروں کا حال درج ہے۔ ان کا ذکر بھی اسی گرم دلی اور خوبی سے کرتے ہیں جیسا دوسروں کا۔ اس سے اُس زمانے کی تہذیب اور آپس کی یک جہتی کا اندازہ ہوتا ہے۔

تذکرے میں اکثر نامور شعرا کی تاریخ وفات کے قطعے لکھے ہیں۔ اس فن میں انہیں خاص دخل تھا۔

میر سوز کے ابتدائی تخلص "میر" کی شہادت بھی اس تذکرے سے ملتی ہے۔

سعادت امروہوی کا حال بھی لکھا ہے لیکن میر صاحب کے تعلق تلمذ و استادی کا ذکر نہیں کیا۔

مصحفی نے اپنے تذکروں میں ضمناً صرف تین تذکروں کی طرف اشارہ کیا ہے۔ یک تذکرہ میر حسن[1] دوسرے تذکرہ گردیزی[2] تیسرے تذکرہ[3] قدرت اللہ شوق۔

ایک بات اور قابل لحاظ ان تذکروں میں پائی جاتی ہے۔ جہاں تک تحقیق ہوا ہے اُردو شعراء میں مصحفی پہلے شخص ہیں جنہوں نے "اردو" کا لفظ زبان کے معنوں میں استعمال کیا ہے۔ ان تذکروں میں کئی جگہ یہ لفظ آیا ہے۔ حضور کے حال میں ذکر کرتے ہیں کہ ایک روز شاہجہاں آباد میں لطف علی خاں ناطق کے گھر پر مشاعرہ تھا۔ میر صاحب کی طرحی غزل میں قافیہ کے بعد ردیف "اور" بمعنی طرف تھی۔ بعضے فصحا نے اُسے خلافِ "اردو" خیال کر کے اُس کی پیروی نہ کی۔ نثار کے حال میں لکھتے ہیں کہ "ادائے زبان اردو چنانچہ باید از زبانِ ندرت بیانش می شود" قہر کے تذکرے میں مرزا قتیل کے متعلق فرماتے ہیں کہ "ادہم باوصفِ فارسی گوئی دعوئے اُردو دانی ریختہ داشت" اسی طرح مہجور کے حال میں لکھا ہے کہ "سہ کتاب در زبانِ اردوئے ریختہ شکر آمیختہ از خامہ فکرش رونق سواد پذیرفتہ" لیکن زبان اردوئے معلیٰ کا لفظ سب سے پہلے میر صاحب نے اپنے تذکرہ

(۱) تذکرہ ہندی گویان صفحہ ۸۰ ذکر خاکسار۔ صفحہ ۲۶۰ ذکر نالاں

(۲) دیکھو صفحہ ۴۳ ذکر لیتا۔ تذکرہ ہندی گویان

نکات الشعراء میں لکھتا ہے (۳)۔ انشانے بھی جا بجا دریائے لطافت میں اُردو کا لفظ استعمال کیا ہے۔ اس کے بعد پھر میر امن کی باغ و بہار میں نظر آتا ہے۔

پہلے تذکرے کے آخر میں چند شاعر عورتوں کا حال بھی درج ہے۔

ان تینوں تذکروں کی تصنیف کی تاریخیں یہ ہیں۔

تذکرۂ اول، ہندی گویان۔ سنہ ۱۲۰۱ھ سے قبل شروع ہوتا ہے اور سنہ ۱۲۰۹ھ میں ختم ہوتا ہے۔ تاریخ اختتام تو مصحفی نے خود لکھ دی ہے۔ ابتدا کا صحیح سنہ تو معلوم نہیں ہو سکا لیکن خاکسار کے ذکر میں میر حسن (متوفی سنہ ۱۲۰۱ھ) کا تذکرہ ضمناً آگیا ہے جس سے ظاہر ہے کہ وہ اس سنہ سے قبل لکھنا شروع کر چکے تھے۔

تذکرۂ دوم، ہندی گویاں۔ اس کا سنہ تصنیف اُس کے نام ریاض الفصحا سے نکلتا ہے یعنی سنہ ۱۲۲۱ھ لیکن یہ تاریخ آغاز ہے، تاریخ اختتام سنہ ۱۲۳۶ھ ہے۔

تذکرۂ فارسی گویان یعنی عقد ثریا کا سنہ تصنیف ۱۱۹۹ھ ہے۔

ہندی گو شاعروں کے دو تذکرے ہیں۔ ان میں بعض شعرا کے حالات مشترک ہیں، اس لئے کہیں کہیں بعض شعرا کے حالات کے متعلق رائے میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ یہ تعجب کی بات نہیں کیونکہ جیسا کہ خود مصحفی نے لکھا ہے ایک عالم شباب کا نتیجہ ہے اور دوسرا زمانۂ شیب کا۔

ہندی گویوں کا پہلا تذکرہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے نسخے پر مبنی ہے۔ البتہ اس کا مقابلہ خدا بخش خاں کے کتب خانے کے نسخے سے کیا گیا۔ بعض مشتبہ مقامات کا مقابلہ کتب خانہ مدرسۂ ندوۃ العلما سے بھی کیا گیا۔ باقی دو تذکرے خدا بخش خاں کے کتب خانے کے نسخوں کی نقل ہیں۔ بعد ازاں ان تینوں تذکروں کے مبیضوں کا مقابلہ کتب خانۂ ریاست رام پور کے نسخوں سے ہوا۔ افسوس ہے کہ کتب خانۂ خدا بخش خاں اور رام پور کے نسخے بہت غلط اور بدخط نکلے۔ تاہم مقابلے سے بعض مقامات کی کچھ نہ کچھ تصحیح ہو گئی۔

---

(۳) صفحہ ایک

میں قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹرایٹ لا ایڈوکیٹ پٹنہ کا ممنون ہوں کہ انہوں نے دونوں نسخوں کی نقل خدابخش خاں کے کتب خانے سے لکھوا کر بھیجی اور خود بڑی احتیاط سے تینوں نسخوں کا مقابلہ وہاں کے نسخوں سے کیا۔

حاشیہ میں ان نسخوں کا حوالہ درج کر دیا گیا ہے۔ ن۔ خ سے مراد نسخہ کتب خانہ خدابخش خاں ہے۔ اور ن۔ ر سے نسخہ رام پور۔ جہاں صرف ن لکھا ہے اُس سے بھی نسخہ رام پور مراد ہے۔

عبدالحق

حیدرآباد دکن

۸ رنومبر ۱۹۳۳ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اوّل کہ زباں سلسلہ جنبانی کرد — از سلسلۂ طرفہ سخن رانی کرد
یعنی کہ زحمدِ حق چو پیچیدہ عناں — زد بر درِ نعت ومنقبت خوانی کرد

طائرِ تیز پرِ وہم وخیالِ انسان سُست بنیان راچہ یارا کہ باوج ہوائے محمدت وثنائے باری عز اسمہٗ بال پرواز تواند کشود ومرغِ آسمان سیر اندیشۂ آدمی خاکی نژاد راچہ طاقت کہ بقوتِ تیز پری وبلند پردازی ادراکِ خود را، بسرِ آشیان عنقائے معرفتش تواند نمود - اینجا اندیشہ رادل وتوسن خیال رانعل واژگوں، لہٰذا کشتیٔ مدرکہ را ایں دریائے طوفاں خیز بساحلِ نجات افگندہ از گل چینیٔ گلستانِ نعت ومنقبت، بندِ گلوئے سخن می گردد وایں بادہ راچوں گلِ رعنا بیک ساغر پیماید۔

نبی وعلی ہر دو چوں مہر وماہ — کزانیاں شدہ روشن ایں جلوہ گاہ
نبی وعلی ہر دو چوں دست وتیغ — کہ بُرّد سرِ دشمناں بے دریغ
کہ سطحِ فلک آورد زیر پائے — نبی را چو آمد براق ازخدائے
علی آں سوئے عرش پرواز کرد — درِ گنجِ پوشیدہ را باز کرد

امابعد بر رہ نوردانِ مراحل معنی ومنزل شناسانِ طریقِ نکتہ دانی پوشیدہ مباد کہ ایں کوچہ گردِ شہرِ رسوائی عشق کلام موزوں خود را کہ غلام ہمدانی نام دارد ومصحفی تخلص می کند از ہجوم فکرِ شعر فرصت آں کجا بود کہ بفراہم آوردن اشعارِ دیگراں قلم جادو رقم را فرسودہ ومندرس سازہم ازیں کہ سرانجام ایں مہم عظیم باوصف حاضر بودن دل ودماغ نیز سرمایۂ تام وموادِ کلی می خواست۔

بواسطۂ بے سروسامانی کہ تصریح آں بسببے نمی خواہد گاہے بطرفِ تالیفِ بیاض تذکرہ ہمت نمی گماشت محض بر ترانہ سنجی طبعِ موزونِ خویش اکتفا کردہ خود را شب و روز در تسوید و تقیید غزل ہندی و فارسی مشغول می داشت و آخر آں بے بضاعتی در دارالخلافۂ شاہجہاں آباد حرسہا اللہ عن الفتن و الفسا و طرحِ مشاعرہ کردہ از اکثرے گوئے سبقت ربودہ، باوجودِ مہارتِ کلی در زبانِ فارسی بمقتضائے رواجِ زمانہ خود را در سلکِ ریختہ گویاں کشیدہ صرفِ اوقاتِ عزیز در ریختہ گوئی می کرد وقتے کہ زبان دان ایں زبان دوچار می شد با او بتکلیفِ ہم زبانیش جامِ سخن را گاہ گاہے می پیمود و دربستۂ صندوقچۂ فرہنگ دیوانِ فارسی بر روئے یاران جوہر شناس لفظ و معنی می کشود والا ہمیں شعرِ ریختہ کہ در زمانۂ ما بسببِ فصاحت و بلاغتِ ایشاں از زبانِ فارسی در[1] پلہ کم ہم نیست نمک پاش سینۂ ایشاں و مرہم جراحتِ درویشاں بود[2] تا آنکہ مرزا محمد حسن قتیل تخلص کہ مفصل احوال ایشاں در حرف القاف سمتِ تحریر خواہد پذیرفت در ایامے کہ مجلس مشاعرہ بفقیر خانہ زینت انعقاد داشت از ساحت لشکر نواب ذوالفقار الدولہ بہادر شاہجہاں آباد گذر انگند زمزمۂ غزل فارسی بگوش ایں مزاج دانِ سخن رسانیدہ باعثِ شعرِ فارسی خواندن در مجلس ریختہ گویاں گردید و آتشِ خاموش ایں زبانم را چار و ناچار کار بزباں کشیدن افتاد اکثر دراں روز ہا باہم ہم طرح بودیم از یکدگر گوئے سبقت می ربودیم چوں مرزائے مزبور خیلے سیاحت کردہ و در مجلس وضیع و شریف رسیدہ نظم و نثر از اشعار و احوال معاصرین جستہ جستہ بر بیاض خاطر خود منقوش داشت روزے ایں ہمہ رطب و یابس را بنظر قبول من زیبا نمودہ فسونِ تالیف تذکرۂ معاصرین بگوشم دمیدہ اسامی چنداز آں ہا بقلم تحریر من در آورد و مسودۂ احوال بعضے را بر بیاضِ مختصرے بدستِ من نویسانیدہ

---

۱- ن - پایہ - ۲- ن مرہم نہ جراحت

یاد آوردن یاران و دوستاں بیادم داد از انجا کہ من آوارۂ بیابانِ عشق سخن ہمیشہ در جمع ساختنِ خمسہ و حواسِ خمسہ چوں خمسۂ سحرہ حیران کارِ خویش بودم از پیش آمدن ایں مہم عظیم کہ در نظر اولی بیش از بازیٔ طفلاں نمی نمود ہرگز بخوابِ فراغت نمی غنودم چوں معلوم من گردید کہ از آخر ایں بلا بگردنِ من بستہ شد در ایام دوریٔ آں آشنائے صادق و یارِ موافق سرانجام ایں امرِ خطیر شب ہا چوں شمع می سوختم و تنِ تنہا قدم در بادیۂ تردد و تلاش اشعار و احوال سخن سنجانِ عہد فردوس آرامگاہ معاصرین خویش عہد شاہ عالم بادشاہ بہادر غازی خلد اللہ ملکہ و سلطانہ مسودۂ سرگذشت ہر یک را از زندہ و مردہ بر پارۂ کاغذی نگاشتم و پیوستہ در صدد آں می بودم کہ چہرۂ ایں تصویرِ فرنگ بقیہ حروف تہجی از زینت سراپا چہرہ کشا گردد و چوں مکونِ حقیقی ہر آغاز را انجامے و ہر صبح را شامے در قفا گذاشتہ در یک ہزار و یک صد و نود و نہ ایں تذکرۂ عجیبہ کہ گو یا فی الحقیقۃ بیاض است مشتمل بر حقیقت احوال خورد و بزرگ از شعرا صورت اختتام پذیرفتہ و چوں تذکرہ نویسان سلف دقیقہ از نوشتن اشعار و اوضاع قدما فرو نگذاشتہ اند بنا بر آں قیدِ اسامی آنہا را تحصیل حاصل انگاشتہ آغاز ایں مجموعہ از عہدِ شعرائے فردوس آرامگاہ تا آوانِ دولتِ شاہ عالم بادشاہ بہادر غازی کردہ اسمائے معاصرین دریں جریدہ جمع ساختم و برخلافِ تفصیل احوال اکثرے اجمال احوال بعضے چار و ناچار اتفاق افتاد برائے آنکہ دریں طۓ زماں بسیارے از کاملان ایں فن گذشتہ اند کہ بر سرگذشت ایں ہا کماہی اطلاعے نیست رباعی

ایں تذکرہ کس بہار چندیں سال است　　آئینہ رونمائے صد تمثال است

ایں تذکرہ را مگیر کم ہم ز بیاض　　زیرا کہ در و نشستہ وصاف احوال است

ہرگاہ ایں مجموعۂ دل نشیں بچشم کہین و مہین رنگین نو آئین نمود و سلک لآلیٔ اشعار آبدارش از غایتِ حسن و　　آویزۂ گوش عروس روزگار گردید از مہر تابندگیٔ طالع و علوِ شان بہ عقد ثریا موسومش ساختم و آتش رشک ازیں شرر

پارہ ہا در جانِ حسوداں انداختم از بسکہ ایں باغ باصفا از خس و خاشاک کدورت حرص و ہوا مبرّاست و از کثرتِ الفاظ گلہائے معنیٔ رنگین و اشعارِ شستہ و صاف چوں آئینۂ دلِ عارفانِ تمام صفا تاریخ تالیفش بریں گونہ صورت اتمام گرفتہ قطعہ

از صنعِ دستکاری معمارِ طبعِ من | باصد ہزار صورتِ رنگین و خوشنما
ایں روضہ چوں بہشت ساختہ | تاریخ یافت خانہ "زہے باغِ باصفا"

امید از نظر بازانِ شواہد سخن و تذکرہ خوانانِ نو دکہن چنانست کہ یکے در رنگ آمیزی ابر نقش و بغریب چشم انصاف باز کردہ۔ چوں تالیفِ ایں فقیر خاکسار مصحفی است بلاتشبیہ مصحفِ بغلی تصور کردہ از خود جدا نہ سازند و چوں بشکل حمائل صغیر الحجم واقع شدہ گلوئے شوق و حمائل دوش نما ساختہ از مطالعۂ آں دیدہ را روشنی میدادہ باشند کہ خالی از فوائد نخواہد بود۔

---

# آغاز اسمائے شعرا

## حرف الالف

انجب اسمِ شریفش بدیع العصر مشہور بحاجی ربیع انجب شاگردِ مرتضیٰ قلی بیگ انگینہ والائے اصفہانی مولدش بقول خودش اندلس بودہ در زمینِ مغرب لہذا اور اکثرے حاجی مغربی نیز می گفتند۔ از انجا بصغرِ سن بصفاہان رسیدہ دسی سال دراں شہر کسبِ علوم نمودہ بعدازاں حج وسیاحت کردہ بہندستان گذرانگندہ با اکابر اُمرا ملاقات نمودہ پیوستہ در مجالس ومحافل موقر وممتاز بود چوں سلسلۂ اوضاعِ اہل دار الخلافہ برہم خورد ساکت وصامت درگوشۂ نشست وتکیہ برعنایتِ الٰہی کردہ التجا بدرِ کسے نیاورد از ہفت سالگی طبع بلندش مائل لشعر گفتن بود ودر ابتدا ہرچہ گفتہ بودہ است بوالائے اصفہانی می نمود با وجود انیکہ پنجاہ سال پیش از وفاتِ خود مالک پنج لک بیت بود شعرِ خود رابر کسے ندادہ بگمانِ انیکہ شعرا از اقوالِ مجانین است اہل دانش وحکمت را بایں چیزہا چہ کار واز بعضے دوستانِ صادق مسموع است کہ دیوانے درجوابِ دیوانِ نظیری نیشاپوری درہفت روز گفتہ درست نمود۔ باایں ہمہ پرگوئی، کہ درشہر قدم گذاشت دیوانِ تازہ ازوے یادگار است چینیٔ الفاظ وصفائی عبارت وتازگی مضمون از کلامش پیداست اما بسبب پرگوئی خالی از رطب ویابس نیست انچہ بچشم دیدہ شد از تصانیفِ اوست۔ جوابِ خمسہ مولانا نظامی گنجہ قدس سرہٗ بخطِ خودش ودیوانے کلاں بقدرِ شصت ہزار بیت وکتابے ضخیم در عقایدِ اثنا عشریہ وقصۂ چار درویش در نثر غرض کہ از تصانیفش یک شتر بار صندوقے جمع شدہ بود ہمہ بہ دزدی رفت چنانچہ ازاں جملہ کتابے کہ

هیژده پرت مہابھارت را بفرمائش عزیزے بنظم در آورده بود، از غارتِ روہیلہ ہا شخصے خریده اش آورد، و او یک جلد آں ہیژده پرت بود و خود ہم چہل سال پیش از وفات خود اشعار بہ پرگوی خود می نماید و آں شعرا نیست

بیتم افزوں گشت از پانصد ھزار | بیکراں از مصرعہ ام شد ذوالفقار

و تصنیفِ مدت چہل سال از نظم و نثرش زیاده برایں است۔ مذہبش چوں حکیمانہ[۲] بود لہذا نام اکابر اولیا و اساتذۂ عظمیٰ بحقارت می برد۔ گویند کہ مدت عمرش ہفت صد سالہ بوده است و احوالش بیشتر بخلافِ قیاس گوش زد من شد آخرِ عمرش مشتاق شده روزے بنده ہم پیش او رفتم مردے دیدم نحیف آفتاب لب بام سوال شعر از من کرد غزلے کہ در آں روز ہا تازه گفتہ بودم خواندم آفریں کرد و گفت گاه گاہے می آمده باشی بارِ دگر بعد مدتِ یک ماه رفتم باز ہمیں صحبت شعر اتفاق شد خود ہم خواندم و ہم مطالعۂ دیوان او کردم باز چوں بریں عرصہ پنج و شش ماه گذشت بسبب بیماری کہ صاحب بستر بود پا از حریر زندگانی بیروں کشید از روئے قیاس مدتِ عمرش از صد سال متجاوز خواہد بود نسبِ خود را بشیخ عبدالقادر گیلانی میرسانید و ہم شیخ محمد علی حزیں را ہمشیره زادۂ خود می گفت واللہ اعلم بالصواب[۱]

آصف، نظام الملک آصف جاه کہ وزیر اعظمِ ہندوستان بود پیرایۂ حالِ خود را بزیورِ فضل و کمال آراستہ داشت و نظم شعر را بجواب تریں وجہے سرانجام میرسانید و از ہمگناں گوے فصاحت و بلاغت می ربود، در ابتداء موزونی طبع شاکر تخلص

---

[۱]
آزموديم بہر رنگ بسے یاراں را | آں کہ دارد بوفا رابطہ، بسیار کم است
حسن شوخ تو چناں کرد فضا تنگ بگل | کہ نماند از عرق خجلت گل رنگ بگل
در چمن تا بہ تبسم شده لعلش دمساز | میزند غنچہ ز رشک لب او جنگ بگل
محو تو شد بس کہ سراپاے من | آئینہ آمد بہ تماشائے من

روز روشن صفحہ ۷۸

میگذاشت و آخر ہا متخلص بہ آصف شد میر غلام علی آزاد بلگرامی در خزانۂ عامرہ
ایں مطلعش را کہ بہ از مطلع آفتاب است بنام خانِ دوراں خاں بہادر نوشتہ
چوں بہ تحقیق پیوست نواب امیر الامرا با وصف آشنائی ہمہ چیز گاہے بگفتن شعر
خیال نکردہ اصح ہمیں است کہ ایں شعر آصف جاہ است میر موصوف را بسبب
شہرت زباں زدِ عوام غلطی واقع شدہ سلہ

سحر خورشید لرزاں بر سر کوئے تو می آید  دلِ آئینہ را نازم کہ بر روے تو می آید

امید۔ قزلباش خاں امید مشہور است کہ مردِ مرزا مزاجے گذشتہ در علم
سیاق مہارتِ تمام داشت و بموسیقی ہم علم یکتائی می افراشت و ازیں جہت
است کہ او را بہ نعمت خاں بیدار بیگ سلہ اتحاد روحانی بہم رسیدہ بود اکثر
اوقات می گفت کہ اے نعمت خاں تو روزے کہ سازِ ہستی را بگوشۂ[ن] خواہی نہاد
واللہ کہ من ہماں روز تارِ قانونِ زندگی را از ہم خواہم گسیخت چنانچہ گویند کہ چوں خبر
وفاتِ نعمت خاں بگوش او رسیدہ در باغِ محمد یار خاں نشستہ خربوزہ نوش جان میکرد
دقاش خربوزہ ہمچناں در دہاں ماند کہ بیک ناگاہ آہ سرد کشیدہ جاں بحق تسلیم نمود۔
سبحان اللہ زہے سبک روحی در ابتداء پارۂ نظم و نثر از صحبتِ نواب وحید الزماں
مرزا محمد طاہر وحید آموختہ شدہ بود آخر با غزلے چند از نظرِ میر نجات نیز گذرانیدہ
و از روزیکہ بہ ہندوستان رسیدہ با وزیر الممالک نواب نظام الملک بہادر آصف جاہ
تا دم مرگ رفیق بودہ و منصب ہزار روپیہ را جاگیر داشت و معاش خوش میکرد

---

سلہ سال وفات ۱۱۶۱ھ شمع انجمن صفحہ ۸۰

سلہ ن ۔ گوشۂ نیستی۔

و با محتاجان و غریبان سلوکِ مخفی بسیار می نمود دیوانے ازو بر صفحۂ روزگار است [1]

**آرزو** - سراج الدین علی خان اکبر آبادی موطن قدیم بزرگانش صوبۂ اوداست وازیں جہت سلسلۂ نسبش از جانب والد بزرگوارش شیخ کمال الدین ہمشیرہ زادۂ شیخ نصیر الدین چراغ دہلی واز طرف مادر شیخ محمد غوث گوالیاری صورت اختتام می پذیرد. و در سن یک ہزار و یک صد و یک از بطون قدم ببارگاہ ظہور گذاشتہ و اوقات عزیز را از تحصیل علومِ متداولہ مصروف داشتہ ہم از آغازِ بہار ریعانِ جوانی در گلستان ہمیشہ بہار کلام موزوں چوں بلبل خوش الحان لب بہ ترانہ سنجی کشودہ از خدمت میر عبد الصمد سخن استفادہ ہا نمودہ در عہدِ خویش از ہمگناں بر آمدہ وازیں جہت از حضور بادشاہ دیں پناہ بخطاب ملک الشعرا سرافرازی یافتہ در ابتدا ملاقات از فرو طشدنِ صحبت یکدیگر با شیخ او را معارضہ بارو دادہ و تنبیہ [ذکرنا متنبہ] الغافلین نوشتہ و ایں قصہ خود مشہور است چوں بنک دیدہ شد ایں ہمہ شورش او برائے ظاہر بود و الا مرتبۂ شیخ را او ہم می فہمید - از تصانیفش شتر بار بر صفحۂ روزگار یادگار ماندہ ہمیشہ صحبت با اکابرِ امرا داشتہ در شاہجہان آباد تا بود بخوش معاشی اوقات

---

[1] در سنہ تسع و خمسین و مایۃ والف (۱۱۵۹) در آنجا (دہلی) جہان فانی را وداع نمود

میر غلام علی آزاد گوید

خان سخن گستر سحر آفریں — رخت سفر بست ازیں خاکداں
سالِ وفاتش دلِ نالان من — یافتہ "جاں دادہ قزلباش خاں"
۱۱۵۹ھ

ایں چند بیت از دیوانش نقل افتاد [2]

روشن شود بہ پیش تو چوں شمع سوز من — یک شب اگر تو ہم بہ نشینی بروز من
گشت رو گردان زبس آبادی از ویرانہ ام — چون کمانِ حلقہ بیرون شد درون خانہ ام
بدشمن دوست ۔ با من سرگرانی بارہا گفتم — نمی خواہم چنین باشی تو می خواہی چناں باشد

[2] اس کی صحیح قرأت سدا رنگ ہے یہ نعمت خاں کا خطاب تھا کہیں ممکن بطون

بسر میکرد۔ درایامیکہ بعد فوتِ موتمن الدولہ اسحٰق خاں شوستری و پسرش نجم الدولہ کہ قدرداں و معونت رسانِ او بودند باسالارجنگ برادرِ خورد نجم الدولہ اش اتفاق افتاد ہمراہ او از شاہجہان آباد بارِ سفر بربست خود را بشہر آورد کہ وطنِ اصلیٔ بزرگانش بود انداخت و بعد توقفِ چندے بوساطتِ نواب سالارجنگ بملازمتِ نواب شجاع الدولہ بہادر رسیدہ بدرماہۂ سہ صدروپیہ عزامتیاز یافت و ہرگاہ پیمانۂ عمرش قریب بلبریز شدن بود کہ بہ لکھنؤ رسیدہ نقدِ حیات درباخت۔ گویند در حالت احتضار بود کہ یکے از مشتاقین آمدہ گفت کہ من از مدت آرزوے قدم بوسیٔ شما داشتم گفت امروز "آرزوئے شما تمام می شود۔ الحاصل رحلتش دریک ہزار و یک صد و شصت و نہ ہجری واقع شد، جسدش را در لکھنؤ امانت گذاشتہ بودند بعد انقضائے ایام موعودیہ شاہجہان آباد بردند و بخاک سپردند[۱]

**آفریں** ۔ شاہ آفریں لاہوری کہ اسمش فقیر اللہ بود در معاصرینِ خویش شاعرِ شریں زبان و قائلِ فصاحت بیان گذشتہ مولدش دارالسلطنتِ لاہور است و مدفنش نیز ہماں خطۂ شریف۔ در سنہ یک ہزار یک صد و پنجاہ و چہار ہجری رحلتِ

---

[۱] آرزو در جمادی الاخریٰ سنہ تسع و ستین و مائۃ والف (۱۱۶۹ھ) در بلدۂ لکھنؤ فوت کرد و در ہمیں شہر مدفون گردید۔ مولف کتاب (غلام علی آزاد) گوید

سراج الدین علی خان یادِ عصر | ز مرگِ او سخن را آبرو رفت
اگر جویدکسے سالِ وفاتش | بگو "آں جان معنی آرزو رفت"
۱۱۶۹ھ

انتخابِ کلام[۲]

نماند ہیچ حنا ہیچ اختیار مرا | سپرد بستہ بدستِ تو روزگار مرا
غرض بے طاقتی دل بچہ انداز دہم | شکنیم شیشۂ دل تا بتو آواز دہم
چنیں کہ شمع ز سرگوشی چو دم کردی | بخاطر تو ندانم چہ احتمال گردست
شکستہ پا نشیں آرزو بگوشۂ صبر | کہ شاہ مملکت فقر چوں ثمر تنگ است

[۲] سرو آزاد صفحہ ۲۲۷ تا ۲۳۱

اوست - اگرچہ بیشتر اشعارش بطرزیکہ درمتاخرین رواج دادہ است دیدہ شد، اما بعضے شواہدِ معانیش کہ از رنگِ تکلف سادہ واز غایتِ ہجوم کرشمہ دلفریبی را آمادہ بودند بہ نظر درآمدہ نیز دریں سادہ کارِ فرنگ صورت تحریر می باید لہ

**احقر** - مرزا سلطان حسین احقر نبیرۂ مرزا داراب بیگ جویا، مردِ فہمیدہ وسنجیدہ از نسق شعر آگاہ است اما گاہ گاہے خیال باشعر نیا وردہ چوں طبعش موزوں است دریں آخر عمر رباعی ویک غزل برائے رفعِ معصیت واشد علائے زیارت عتبات از خامۂ فکرش بیروں ترادیدہ برائے یادگار بقلم آمدہ لہ

**آزاد** - میر غلام علی آزاد تخلص الحسینی الواسطی البلگرامی، مولدش محلہ میدان پورہ واقع قصبہ، بلگرام درزمین پورب - مردے بافضل وکمال است، نسبش بعیسیٰ موتم الاشبال بن زید شہید بن امام زین العابدین علیہ الصلوٰۃ والسلام منتہی میشود چنانچہ خود گوید -

گرچہ باشد موتم الاشبال عیسیٰ جدمن     عیسی جان بخش مراہم بامداو نفس (کذا)

معنی موتم الاشبال یتیم کنندہ شیر بچہ ہا چوں طبعش بشکار شیر بیشتر راغب بود باین لقب ملقب گشتہ و نیز گفتہ

---

لہ حسن را در اضطراب آرد شکوہِ عجزِ عشق     شمع می سوزد بخود از شوخی پروانہا
تجرد حجت قاطع بود صاحب کمالے را     قبائے بیضہ برتن می درد مرغے کہ کامل شد
مرد حق محکوم ناداں گر شود بیقدر نیست     عزت مصحف زدست اندازِ طفلاں کم نہ شد
نہالِ مہر ووفا تا چہ بار ے بندد     بہارِ حسن ترا آفریں تماشائی است

سرو آزاد صفحہ ۲۰۵

لہ یا شاہ نجف نہ سیم وزر می خواہم     نے لعل نہ یاقوت وگہر می خواہم
خواہم کہ شود مدفن من کرب وبلا     راز ہر دو جہاں ہمیں قدر می خواہم

روز روشن صفحہ ۳۲

مرا به تیغِ ستم کشت و گفت از سرِ ناز　　چراغِ دودهٔ زیدِ شهید روشن شد

تحصیلِ علمِ خود را او در خزانهٔ عامرهٔ خود می نویسد که از پنج استاد است، اول میر طفیل محمد[4] که استاد در سبش بود و دوم میر عبدالجلیل[5] که پارهٔ لغت و حدیث و سیر نبوی و فنونِ آداب از و یاد گرفته - سیوم میر سید محمد[6] که عروض و قوافی و بعض فنونِ ادب از استفاده کرد - چهارم شیخ محمد حیات که در مدینهٔ منوره صحیح بخاری از و دریافته و اجازتِ صحاحِ ستّه و سائرِ مفرداتِ مولانا حاصل گشت - پنجم شیخ عبدالهادی طنطاوی طاب مضجعه که در مکهٔ معظمه بعض فوائدِ علمِ حدیث از زبانِ مبارک بر لوحِ خاطرش نقش بست و بیعت به سید لطف[7] الله بلگرامی کرده، مرد سیاح و جهان دیده است از مدتِ مدید از وطن مولوف بر آمده درختِ اقامت به اورنگ آباد انگنده - و امرائے دکن او را از اکابرِ فقرا میدانند دیوانِ عربی و فارسی و تذکره، یدِ بیضا و سروِ آزاد و خزانهٔ عامره از تالیف اوست اما عربیش بر فنونِ دیگر ترجیح دارد - تصانیفِ او به لغتِ عرب تا به یمن رسیده و مقبولِ فصحا و بلغا گردیده[10]

۱۰ـ در زمان مرخصی خال خود میر سید محمد شاعر بلگرامی نیابتاً خدمت میر بخشی و وقائع نگاری سیوستان (سیوہن سندھ) تا چہار سال انجام داد و در سنہ ۱۱۵۰ھ عمل سفر حجاز بستہ - آخر الامر چہاردہم ذی قعدہ سنہ ۱۲۰۰ھ بجوارِ رحمت آسودہ و در خلدآباد بجوار روضۂ خواجہ امیر حسن در عاقبت خانہ خود آرامید - سلطان عالم گیلانی مارہروی صاحب تذکرۂ حب الوطن تاریخ وفاتش (آہ غلام علی آزاد) یافتہ (فارسی بلگرام صفحہ ۲۹)

باشد گلِ بہارِ سخن یادگارِ ما　　این لعلِ بے بہاست چراغِ مزارِ ما
عیبِ مردم فاش کردن بدترین عیبہاست　　عیبگو اول کند بے پردہ عیبِ خویش را
شیشه ام بہرِ تہی ساختنِ قالبِ خود　　قلقل اندوختہ ام، خندہ کُن نزعِ من است
گفتم آن یارے که باشد شمعِ این محفل کجاست　　آمد آوازے که در دل جوی گفتم دل کجاست
میتوان ریخت عبیرے زغبارِ دامن　　گر به گلگشتِ مزارِ شہدا می آئی

**آگاہ** - سید محمد خاں آگاہ تخلص برادرِ کلانِ نواب مختار الدولہ بہادر در وقت نواب آصف الدولہ بہادر چندے نائب صوبہ اودھ بود - مردِ ولایت زاد صوفی مذہب است از میر سلطان علی صاحب کہ صحبتش را دریافتہ بسمع رسیدہ کہ اکثر اوقاتِ نطقش نشستہ و برخاستہ وخفتہ و بیدار بہ ذکر و شغل حاوی می نماید گاہ گاہے خیال شعر ہم میکند حالا در لکھنؤ میباشد، عمرش قریب بشصت خواہد بود۔

**انجام** - نواب عمدۃ الملک امیر خاں کہ انجام تخلص میکند - مقربِ خاقان خلف میر میران امیر خاں یزدی کہ در عہدِ حضرت خلد مکاں ناظمِ صوبۂ کابل آں بزرگ بودہ جوانے بود یوسفِ مصرِ خوبی و گل سر سبدِ گلستان محبوبی شور مرزائی و رعنائی اش تمام ہندوستان را در گرفتہ و لطافت و ظرافتِ طبع آویزۂ گوش روزگار گردیدہ ہمیشہ در کارِ بادشاہی مشیر و پیوستہ بر مسندِ امارت دریائے کہ شیخ محمد علی حزیں ازاں دیار بہ شاہ جہاں آباد تشریف آوردند اول کسے کہ با تواضع سلوک ہائے نمایاں ہم از پیش خود و ہم از طرف بادشاہ پیش آمد او بود۔ مولفِ تذکرۂ ریاض الشعراء والہ داغستانی می نویسد کہ اکثر دقائق سخن از فیض صحبتِ نواب عمدۃ الملک استفادہ کردہ ام غرض کہ جمیع خوبیہائے صنائع آلہی و منظرِ تجلیات نامتناہی گذشتہ چوں باوصف ایں ہمہ کمال در ہر فن دستِ رسائی داشت گاہ گاہے ہمت بصیدِ غزالان معنی نیز می گماشت[1] بلکہ سوائے شعر از قسمِ تعبیر و معما ہم بسیار گفتہ۔

براوجِ بے کسیٔ ما پرِ ہما نرسد　　رسیدہ ایم بجائے کہ کس بما نرسد

---

مارا ہوائے گلشن و باغے نماندہ است　　اے بوئے گل برو کہ دماغے نماندہ است

---

یارا احوالِ دل ازمن بپرسید　　غنچۂ لالہ بدستش وادم

---

ان بر مسند امارت امیر - در بابے کہ ۲ (۱) گذاشت

**اکسیر** - عظیمائے[۱] اکسیر تخلص موطن و مولدش. بجز ازیں کہ مردم ایران بود معلوم نیست در شعر خود را از شاگردان فالیض ابہری کہ یکے از تلامذۂ مرزا صائب علیہ الرحمۃ بود قرار می داد از ایران بیروں برآمدہ مدتے در دارالخلافۂ شاہجہان آباد استقامت داشت بالآخر بہ بنگالہ رفت ہماں جا رخت حیات در نوشت[۲]

جلوۂ آں سرو قامت دیدہ ام　　من بچشم خود قیامت دیدہ ام

**امین** - تخلص مرزا محمد امین خاں بہادر نیشاپوری سید مولوی پسر مرزا یوسف کور خواہر زادۂ نواب سعادت[۲] خاں بہادر مرحوم است فقیر ہمراہ مرزا قتیل در شاہجہان آباد روزے بخدمتش رسیدہ بود ظاہر حالش بجمیع فنون و فضائل آراستہ دید فارسی زبان خود زبان اوست۔ سو

تا چند بدل ضبط کنم آہ و فغاں را　　وقت است کہ بیروں بکنم راز نہاں را

**آذر** - لطف علی بیگ نام دارد و قومش شاملو و موطن و مولدش دارالسلطنت صفاہان از بعض اہل زبان تحقیق پیوستہ کہ اصلش از ہرات بودہ وازیں سبب است کہ پیوستہ با الہ وردی خاں شاملو ہراتی طریق رسل و رسایل مسلوک داشت باالجملہ مرزای مذکور در بلدۂ صفاہان بقدر علوم رسمی تحصیل کردہ بسبب موزونیت شعر گفتن آغاز نہاد - و در آں روز با تخلص محروم بود - گویند خدائے عز وجل حسن وجمالے بادے کرامت کردہ بود کہ در تمام شہر ہمتائے خود نداشت روزے در مجلس وارد شد کہ مرزا محمد جعفر راہب و آغا محمد عاشق درانجا حاضر بودند عاشق از محروم سوال کرد کہ شما چہ تخلص میکنید گفت محروم و او نیز از عاشق استفسار تخلص کرد گفت عاشق، بعد ازاں مرزا جعفر التماس کرد کہ شما چہ تخلص می فرمایند گفت بندہ

---

(۱) اکسیر آغا عظیمای ۲۰ دوسرے نسخے میں مرقوم ہیں؟

[۲] در ہندوستان رسیدہ بلباس سپہ گری میگزرانید و دیوان و مثنوی او برتبۂ قبول اساتذہ رسید (صبح گلشن صفحہ ۳۲)۔

عاشقِ محروم۔ اہلِ مجلس ازیں لطیفہ بے اختیار خندہ زدند و محروم ازیں معنی بر آشفتہ چوں بخانہ عود نمود دیوان اولیش از کینہ در او جاغ گذاشت و تبدیل تخلص نمودہ متخلص بہ آذر شد وہم چنیں از ہر جا تلاش نمودہ دیوان دوم راہب را نیز بہ آتش سوزاند چوں مشیت ایزدی بریں رفتہ بود کہ علم استادیش بلند شود حق تعالی او را زبان و بیان عطا فرمودہ کہ در بست سہ سالگی کوس لمن الملکی در دارالسلطنت صفاہان کوفت۔ روزے چند بقصدِ زیارت حرمین زادہما اللہ شرفاً از موطن برآمدہ بود از زیارت بافراغت حاصل کردہ بعد معاودت بآں طرف نمود از آں زماں تا امروز در صفاہاں رونق افزاست۔ اکثر شعرائے آں شہر از صحبت او مستفید اند سوائے آغا تقی صہبا و شاگرد انش ہمہ حلقہ شاگردیش بگوش کشیدہ اند والحق کہ بعد آغا محمد عاشق و مرزا جعفر راہب ذات شریفش از مغتنما[ت] روزگار است و سوائے شاعری از چند مدت اکثر علوم را نیز مداومت نمودہ از تصنیف اوست مثنوی در جواب معراج الخیال و یوسف زلیخا و دو دیوان غزل با قصائد و رباعی و مسمط ترجیح بند عمر شریفش نزدیک بہ شصت سال است[1]

**اشرف**۔ صفاہانی در صفاہان از برائے آنکہ عرب است مرزا اشرف عامری گفتہ می شود رباعیٔ پاکیزہ از و بسمع رسیدہ[2]

---

[1] آمد شب و وقت یارب آمد | یارب چکنم دگر شب آمد
مرا عجز و ترا بیداد دادند.... | بہر کس ہر چہ باید داد دادند
درد اکہ حریف راز دانم .... | حرفے زد و کرد بدگمانم
ایکہ گفتی بعد ازیں کار ترا خواہم ساخت | فکر دیگر کن کہ ہجراں کار خود را ساختہ

(آتش کدہ آذر صفحہ ۲۴۹)

[2] میرزا اشرف اصفہانی اصلش از عرب و منشاش ملک ایران است۔

ما ہے کہ صباحت از جبینش می ریخت | مشک از سر زلف عنبرینش می ریخت
چوں شاخ شگوفہ دیدم از غارتِ باغ | می آمد و گل ز آستینش می ریخت

(روز روشن صفحہ ۴۹)

**الفی** - میر خان الفی جوان خوش گوشت وخوش رو وبخدمتِ خواجہ میر درد خیلے اعتقاد داشتہ بودہ است فقیر اوراز دور دیدہ در وزے در شاہجہان آباد دارد مشاعرۂ فقیر نیز بود۔

**انیس** - موہن لعل انیس، قوم کاتیھ بزرگانش قانون گوے پرگنۂ گوپامؤ سرکارِ خیرآباد بودہ اند وخود نوکری پیشہ است از مرزا فاخر مکین استفادۂ شعر ولوازمِ آن کردہ فقیر اوراور لکھنؤ دیدہ بسیار بدل گرمی پیش آمدہ لہٰ

لہٰ نیکو لب ولہجہ وشریں کلام بود سو

نو بہار سر شک، گلگوں کرد | رشک گلدستہ آستین مرا
چاک یکدست کرد، دست جنوں | جیب وداماں وآستیں مرا

(صبح گلشن صفحہ ۴۷)

# حرف الباء

بیخبر[۱] میر عظمت اللہ نام دارد خلف الصدق میر لطف اللہ عرف شاہ لدھا حسینی الواسطی مولدش بلگرام از شعرائے اہل تصوف بودہ و در فقر و فنا از اکثرے گوے سبقت ربودہ شاہجہان آباد در سنہ یکہزار و یک صد و دو رحلت کردہ مزارش جوارِ مرقدِ سلطان المشائخ نظام الدین اولیا بداونی دہلی قدس سرہٗ واقع است، عارف اللہ بود۔

برکت[۲] برکت اللہ خاں نام دارد و قوم شیخ برادر زادہ اسد یار خاں مرحوم

---

[۱] وفاتش روز دوشنبہ بیست و چہارم ذی قعدہ ۱۱۴۲ھ در شاہجہان آباد اتفاق افتاد اورا در جوار مرقد سلطان المشائخ نظام الدین دہلوی مدفون ساختند۔

آنجا کہ قوی نہ راہ باشد نہ دلیل — نے نجم و مہر و ماہ گنجد نہ خلیل
در عرصۂ عشق پائے عاشق لنگ است — آرے نرسد بجائے احمد جبریل

(فارسی بلگرام صفحہ ۴۲)

[۲] در بدیہہ گوئی ملکۂ نیکو داشت روزے شاہ عالم بادشاہ بر قلعۂ شاہجہان آباد معروف پتنگ بازی بود کہ برکت اللہ خاں باریاب گردید و حسب الامر این رباعی بابدیہہ موزوں داشت و مبلغ دہ ہزار روپیہ نقد و خلعت فاخرہ در جائزہ یافت سہ

تا سلسلۂ جہاں بدستت دادند — اقبال و ظفر عناں بدستت دادند
معلوم شد از رشتۂ کاغذ باد — سر رشتۂ آسماں بدستت دادند

روز روشن صفحہ ۹۳

وفات در ۱۲۳۲ھ (جام جمشید نما صفحہ ۱۳۵)

و معروف جوان خلیق و خوش اختلاط و خندہ رو و عمدۂ خاندان است چنانچہ شرافتِ خاندانش در شاہجہان آباد شہرت تمام دارد۔ بزرگانش در عہدِ فردوس آرام گاہ چنیں اقتدار داشتند و ہم آثارِ بزرگی و عالیجاہی او از عماراتِ شکستہ ہنوز پیدا بقول عرفی؎

از نقش و نگارِ در و دیوارِ شکستہ — آثار پدیداست صنادیدِ عجم را

دراوائلِ شوقِ شعر خود را چندے بہ میر محمد حسین کلیم تخلص کہ در زبان ریختہ تصنیفاتِ جید دارد نمودہ و آخر آخر مشقِ سخن پیش از[1] انجب اصفہانی کہ ذکرش بر صدر گزشت بہ پختگی رسانید دیوانے ضخیم ترتیب دادہ از چند سال بہ فقیر رابطۂ آشنائی درست دارد عمرش قریب بہ چہل خواہد بود۔

بہجت[2]۔ قوم کایتھ مکھن لال نام دارد زاد بومش خطۂ بلگرام شاگردِ عوض رائے مسرت شاہجہان پوری است کری گوش بحدے دارد کہ جواب و سوالش بر لوحِ کاغذ نوشتہ میتواں کرد و در لکھنؤ ملاقات ایں بیچارہ ہم شدہ

بیتاب[3]۔ محمد حیات نام دارد و شاگرد رائے سرب سکھ دیوانہ مولدش

---

[1] ن۔ از میرزا بدیع انجب اصفہانی

[2] ذہین و طباع و خوش فکر بودہ دراوائل سنہ ۱۳۰۰ھ درگزشت دیوان فارسی از و یادگار است؎

به تعظیم رقیباں تا یکے ہر بار می خیزم — ہماں بہتر کہ من از بزم او زیں عار برخیزم

گر بود صبر رسد درد بہ درماں روزے — حیف در حیف کہ من صبر ندارم چہ کنم

فارسی بلگرام صفحہ ۵۱

[3] در ابتدا شاگرد محمد صدیق سخنور۔ زمانیکہ از وطن بہ لکھنؤ رسید چندے با رائے سرب سنگھ دیوانہ و بعدش با مرزا قتیل مشورۂ سخن می نمود بصلۂ قصیدہ کہ در مدح ابوالمظفر غازی الدین حیدر گفتہ بمشاہرۂ صد روپیہ ملازم بارگاہ شاہی گردیدہ و از حضور شاہی بجائے بیتاب امید تخلص یافت؎

با رقیب آں آشنائی گریہ می آید مرا — با منت ایں بیوفائی گریہ می آمد مرا

خانہ روشن ز سوزِ داغِ من است — داغِ چشمِ من و چراغِ من است

صد رخنہ در دلہا کند جنبیدنِ مژگانِ تو — جانہا بغارت می برد یک دیدنِ پنہانِ تو

(روزِ روشن صفحہ ۱۱)

خطۂ بلگرام است درایاے کہ فقیر ہمراہِ غلام علی خاں ولد بھکاری خاں کہ مشاراً الیہ از پیشگاہِ خلافتِ جہاں بانی خلعتِ نوازش شاہانہ برائے بندگان عالی وزیرالممالک نواب آصف الدولہ بہادر و سرشٹن گورنر بہادر آوردہ بود در سنہ یک ہزار و یک صد و نود و ہشت صعوبتِ سفر کشیدہ از شاہجہاں آباد در لکھنؤ رسیدہ و بعد چندے بسبب برہمی، مزاج کہ تفصیل آں قضیہ دور دراز است از وجدا شدہ خواستم کہ ہمراہ قافلہ شاہجہاں آباد عطفِ عنان کنم مرزا محمد حسن قتیلؔ کہ درآں روز ہا نوکرِ نواب بود نظر بر سوابق آشنائی نمودہ مرا ازیں ارادہ باز داشتہ گفت مگر برائے بادیہ پیمائی آمدہ بودند حالا چندے باشید و سیر ایں معمورہ ہم بکنید القصہ بمکانِ مشار الیہ برو تا رختِ سفر را کشادہ فروکش گردیدم بسیار تخلق و تواضع پیش آمدہ۔

بلیغؔ کہ حاجی قدرت اللہ نام دارد قوم شیخ متوطن پرگنہ میرٹھ از اولاد فخر الدین زاہد صاحب استعداد بلیغ است در علم نحو مستعد و صوفی مذاق۔ ساقی نامہ در جواب ساقی نامہ ظہوری گفتہ و شش، دیوان غزل تصنیف کردہ بیدار میر محمدی بیدار از مشاہیر شعرائے ریختہ گو است گاہ گاہے فکر شعرِ فارسی ہم کردہ و میکند

ن - از اولاد مخدوم محی الدین زاہد۔ ن - میر محمد متوطن قصبہ اکدن سابق عم تخلص می کرد۔ صاحبِ دیوان فارسی چند سال شد کہ طرف کعبۃ اللہ رفتہ بود شنیدہ می شود کہ الحال بطرف نواح دکن استقامت دارد طبقات الشعرا شوق صفحہ ۲۴۹
مرید مولانا فخر الدین چشتی دہلوی در ۱۷۹۲ء بمقام آگرہ انتقال کرد

فزود شعلہ صفت گریہ سوز داغ مرا | سرشک روغن بادام شد چراغ مرا
چناں بہ بادیۂ عشق گم شدم بیدار | کہ کس نیافت بجز درد او سراغ مرا
درانجمنے کہ غیر من نیست | گنجائش حرف ما و من نیست
کیست آں کافر بدکیش چہ گویم بیدار | آفتے بود کہ از دیدنش ایمانم رفت

(دیوان بیدار)

